سوچا کہ اس جگہ کو دن میں چار دفعہ تر رکھنا چاہیے۔ میں نے آپ کو دیکھا کہ آپ نے ہاتھ منہ تو دھویا ہی ہے، لیکن یہاں گردن کی پچھلی طرف بھی آپ نے کچھ کیا۔ اس لیے آپ لوگ کیسے پاگل ہو سکتے ہیں؟

## سوچنے کی باتیں:

اب سوچیے کہ ایک ڈاکٹر کی ساری عمر کی ریسرچ ایک مستحب پر آ کر ختم ہو جاتی ہے۔ اگر مستحب کی حکمتیں اتنی ہیں تو پھر فرائض وواجبات اور سنتوں میں کیا کیا حکمتیں ہوں گی!؟

## ذاتی واقعہ اور سنت کے فوائد:

میری ایک دفعہ میٹنگ تھی۔ جس میں امریکن کمپنی کے تین ڈائریکٹرز اور جنرل مینجر وغیرہ تھے۔ ہم ایک Table پر بیٹھے کھانا کھا رہے تھے۔ فقیر نے دیکھا کہ وہ امریکن حضرات بھی ہاتھ سے کھانا کھا رہے ہیں۔ حالانکہ چھری کانٹے ایک طرف رکھے ہوئے تھے۔ فقیر بہت حیران ہوا اور پوچھا کہ آپ نے یہ چھری کانٹے استعمال نہیں کیے؟ تو انہوں نے کہا کہ ہمیں ہاتھوں سے کھانا کھانا پسند ہے۔ آج پہلی دفعہ چٹی چمڑی والوں کو دیکھا کہ یہ چھری کانٹے کو چھوڑ کر اس طرح انگلیوں سے کھا رہے ہیں۔ جب ہم کھانا کھا چکے تو انہوں نے باقاعدہ ساری انگلیوں کو باری باری منہ میں لے کر صاف کیا۔ فقیر نے ان سے سوال کیا: Why you did this تو وہ کہنے لگے کہ یہ نئی تحقیق ہے کہ جب انسان انگلیوں سے کھانا کھاتا ہے تو ان کے مسام سے پلازما خارج ہوتا ہے، جس کو مائیکروسکوپ کی آنکھ سے دیکھا جا سکتا ہے۔ اور یہ پلازما کھانے کے ساتھ انسان کے منہ میں جاتا ہے اور ہاضمہ میں کام آتا ہے۔ کہنے لگے کہ اب ہم چھری

کانٹوں کے بجائے انگلیوں سے کھانا پسند کرتے ہیں۔

## کامیاب زندگی:

دنیا جہاں بھی جائے گی انہیں ایک نہ ایک دن میرے سردار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے در دولت پر آنا ہوگا۔ اس دنیا کو ایک نہ ایک دن پریشان ہو کر در مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر آنا پڑے گا۔ یہ ہماری خوش نصیبی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ہمیں مسلمان ہونے کی اور سنت پر عمل کرنے کی نعمت عطا فرمائی۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو آگے بڑھنے اور پوری زندگی سنت کے مطابق گزارنے کی توفیق عطا فرما دے۔ آمین!

ہر کہ عشق مصطفیٰ سامان اوست
بحر و بر در گوشہ دامان اوست

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

# مجموعہ رسائل

## حضرت خواجہ یوسف ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ

سلسلہ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ کی سند میں ایک عظیم شخصیت قدوۃ السالکین حضرت خواجہ یوسف ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ ہیں، جو اخلاص وللّٰہیت، عبادت وریاضت، تقویٰ و پرہیزگاری کے مجسمہ تھے۔ اس کتاب میں حضرت خواجہ یوسف ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ کے احوال وتعلیمات سے متعلق ایسے نایاب مخطوطات جن کو مغربی ممالک کی لائبریریوں سے بڑی تگ ودو کے بعد حاصل کیا گیا ہے، کا پہلی بار اردو زبان میں ترجمہ لایا گیا ہے۔

(۱) رسالہ صاحبیہ (حضرت خواجہ یوسف ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ کے اخلاق،عبادات،طور طریقے اور اقوال پر مشتمل مشہور رسالہ ہے، جو کہ حضرت ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ حضرت خواجہ عبدالخالق غجدوانی رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیف ہے)

(۲) رسالہ رتبۃ الحیات (انسانی زندگی اور اس کے مختلف درجات پر حضرت خواجہ یوسف ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ کی جامع تحریر)

(۳) رسالہ آدابِ طریقت (رسالے میں حضرت خواجہ یوسف ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ نے آدابِ طریقت کو چار بنیادی ارکان پر قائم کر کے ایک منفرد بیان فرمایا ہے)

(۴) رسالہ انسان وکائنات (حقیقتِ انسان وکائنات کے بارے میں حضرت خواجہ یوسف ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ کی مختصر وجامع تحریر)

(۵) رسالہ در بیان توحید (حقیقتِ توحید کے بارے میں حضرت خواجہ یوسف ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ کا نہایت عارفانہ کلام)

مکتبۃ الفقیر 223 سنت پورہ فیصل آباد
☎ +92-041-2618003
alfaqeerfsd@yahoo.com